# حج کا تعارف

حج سے متعلقہ عناوین پر آج تک سینکڑوں کتب ،سفر نامے اور کتابچے لکھے گئے ہیں۔اس لٹریچر میں مختلف نقطہ ء نظر رکھنے والوں نے اپنے اپنے انداز میں عناوین بنائے اور ان پر بحث کی آج کل ہر حج پر جانے والے کے ہاتھ میں چھوٹے چھوٹے کتابچے ہوتے ہیں ،جو مختلف لوگوں نے فقہ کی قدیم کتب کی راہنمائی میں تحریر کئے ہیں۔اس جگہ ان کتب میں پائے جانے والے ایک خاص نظریے پر بحث کرنا مقصود ہے۔

عام طور پر ہر کتاب میں ایک حصہ ایساضرور ہوتاہے جس میں حج کے ارکان (یعنی فرائض )،واجبات ، سنن اور نوافل کے عنوان لگا کر بحث کی ہوتی ہے اور بتایا جاتاہے کہ کس مسلک کے علما کس کام کو فرض سمجھتے ہیں کس کو واجب ،یا سنت یا نفل سمجھتے ہیں۔

اس سلسلے میں یاد رہے کہ قرآن کریم ،یا آنحضور ﷺ نے حج سے متعلق کسی عمل کو فرض قرار نہیں دیایا کسی عمل کو واجب یا سنت کے طور پر معین نہیں کیا یہ بعد کے فقہاء و علماء نے مختلف اودار میں مسائل پیش آنے پر ،اپنے نظریات جو یقینا قرآن و سنت سے مستخرج تھے ، کے مطابق ان کا حل پیش کیا۔ اسی دور میں بعض اعمالِ حج کو فرائض قرار دیا گیا ، بعض کو واجب اور بعض کو سنت یا نفل۔

ذیل میں اسی مسئلے کا جائزہ لیا جائے گا کہ یہ فرائض ،واجبات ،سنن نوافل کی علیحدہ علیحدہ حیثیت ہے بھی یا نہیں اور اگر ہے تو کیا ہے؟

فقہ کی مشہور کتاب الفقہ الاسلامی و ادلتہ از دکتور وھبۃ الزحیلی کے مطابق ارکانِ حج کی تفصیل درج ذیل ہے

ا۔احناف کے نزدیک حج کے دو رکن ہیں:۔ا۔وقوفِ عرفات

۲۔طوافِ افاضہ (زیارت)

مالکیوں اور حنبلیوں کے نزدیک حج کے ۴ چار ارکان ہیں:ا۔احرام ۲۔وقوفِ عرفات ۳۔طوافِ افاضہ (زیارت )۴۔سعی

شافعیوں کے نزدیک حج کے ۵ پانچ ارکان ہیں۱۔احرام ۲۔وقوفِ عرفات ۳۔طواف افاضہ(زیارت)۴۔سعی ۵۔ حلق یا قصر347

فقہ احمدیہ کے مطابق حج کے تین بنیادی رکن ہیں

۱۔احرام یعنی نیت باندھنا

۲۔وقوفِ عرفات یعنی ۹ ذی الحجہ کو میدان عرفات میں ٹھہرنا

۳۔طوافِ زیارت جسے طوافِ افاضہ بھی کہتے ہیں یعنی وہ طواف جو وقوف عرفہ کے بعد ۱۰ ذی الحجہ یا اس کے بعد کی تاریخوں میں کیا جاتا ہے349

ان ارکان کی بحث کے علاوہ ایک چارٹ بھی پیش کیا جارہا ہے جس سے یہ با آسانی معلوم کیا جا سکتا ہے کہ کون سا عمل کس مذہبِ فقہ کے نزدیک رکن ہے ،واجب ہے اور کونسا سنت ہے تا کہ اگر کوئی اس چارٹ سے راہنمائی حاصل کر نا چاہے توکر سکے۔

جدول باھم احکام اعمال الحج فی المذاھب

العمل

مذھب الحنفیۃ

مذھب المالکیۃ

مذھب الشافعیۃ

مذھب الحنابلۃ

حكم الحج

فرض فورا على المستطيع

فرض فورا

فرض على التراخي

فرض فورا

2

حكم العمره

سنة موكدة

سنة موكده على المشهور

فرض على التراخي

فرض فورا

3

الاحرام بالحج ( نيته )

شرط

ركن

ركن

ركن

38

الوقوف بمزدلفة

واجب ولو لحظة بعد الفجر

واجب ويكفى مقدار حط الرحال وجمع العالتين ت تاول شيء من الطعام والشراب والمبيت مندوب

واجب و يكفى لحظة فى النصف الثانى من اليل

المبيت واجب لما بعد منتصف الليل

39

الوقوف بمزدلفه عند المشعر الحرام من الفجر الى الشروق

مستحب

مندوب والمعتمدانه سنة

سنة

سنة

40

رمى جمره العقبه يوم النحر

واجب

واجب

واجب

ركن

ركن

44

كون طواف الافاضه فی ایم النحر

واجب

واجب فی ذی الحجة

سنة

سنةیوم العید

45

تاخیر طواف الافاضة عن رمی العقبه

سنة

واجب

سنة

سنة

46

رمی الجمار الثلاث فی ایام التشریق

واجب

واجب

واجب

واجب

47

عدم تاخير الرمى الى الليل

سنة

واجب

سنة

واجب على غير سقاة ورعاة فيرمون ليلا ونهارا

48

المبيت بمنى ليالى ايام التشريق

سنة

واجب الا لراعى الابل والسقاء

واجب لغيرالرعاء واهل السقاية

واجب

49

طواف الوداع

واجب

مندوب

واجب علی المعتمد

واجب

50

اداء العمرة فی ایام التشریق

مکرہ تحریما

لا یصح ویکرہ

یصح بغیر کراھۃ

یصح بغیر کر اھۃ

51

ترتیب رمی الجمار ( الاولی فالوسطی فالعقبۃ)

سنۃ

واجب

واجب

واجب

اتفقوا علی اخر وقت الوقوف واختلفوا فی بدئہ فقال الحنابلۃ یبداء الوقوف من طلوع فجر یوم عرفہ ( المغنی:3/415)

(الفقہ الاسلامی و ادلتہ : تالیف : الدکتور وھبۃ الزحیلی الجز الثالث مطبوعہ دارالفکر دمشق)

میرے نزدیک قرآن کریم نے مناسکِ حج کی پوری تفصیل بیان فرمادی ہے اس سلسلے میں یاد رہے کہ حج اسلام سے قبل بھی رائج تھا۔لہٰذا حج کے طریقوں میں اکثر مناسک وہی ہیں جو پہلے بھی رائج تھے صرف بعض جگہوں پر مشرکین نے جو تبدیلیاں کر دی تھیں ان کو بدل کر دوبارہ سے سنت ابراہیمی کے مطابق کر دیا گیا ہے اور حج کی مقصدیت اور روح کی طرف توجہ مبذول کروائی گئی ہے اس کے علاوہ ہمارے لئے اسوہٗ کامل ہمارے آقا و مولیٰ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے آپ ﷺ نے ان مناسکِ حج کو عین ارشاد خداوندی کے مطابق قائم کیا اور اس پر عمل کر کے دکھایا ہے لہٰذا تمام مناسکِ حج ،جو قرآن کریم نے بتائے اور آنحضور ﷺ نے عمل کر کے دکھائے ادا کرنے فرض ہیں اور ان کی اندرونی تقسیم کہ یہ فرض ہے ،یہ واجب ہے یا سنت ہے اسپر زور دینا میر ے نزدیک درست نہیں۔

زیر نظر مقالہ میں اسی بات کو مد نظر رکھا گیا ہے کہ فقہاء وعلماء کی بحثوں میں نہ الجھا جائے کہ فلاں کام کرنا فرض ہے یا واجب ہے اور ان کے اپنے اپنے دلائل ہیں کسی کو ان سے اتفاق ہو گا تو وہ صرف وہی کام کرکے یہ سمجھ لے گا کہ اس کا حج ہو گیا تو یہ سوچ غلط ہے۔

اصل بنیاد تو قرآن کریم پر ہونی چاہیے اور اللہ تعالیٰ نے اس کامل کتاب میں تمام تفصیلات بیان فرمادی ہیں اور اسی پر عمل آنحضور ﷺ نے کر کے دکھا دیا اس لئے ہمارے لئے مناسکِ حج کی ادائیگی کے لیے اسوہٗ کامل ہمارے آقا و مولیٰ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ ہیں اگر آپ ﷺ نے ایک عمل کیا ہے تو ہمارے دل میں طبعا اس کام کے کرنے میں بشاشت پیدا ہونی چاہیے کہ یہ کام ہمارے پیارے حبیب ﷺ نے کیا تھا اور اس طریق پر کیا تھا نیز اگراس بارے میں آیتِ قرآنی بھی ملتی ہو ،تو پھر تو اس کی حیثیت حکم خداوندی کی ہو جاتی ہے ، جس پر عمل کرنا اطاعتِ خداوندی پر منتج ہوتاہے لہٰذا ان بحثوں میں الجھنے کی ضروت ہی نہیں کہ یہ کام ،مناسک حج میں کس اہمیت کا حامل ہے آیا فرض ،یا سنت یا نفل۔ہمارا کام بتائے ہوئے طریقوں پر عمل کرنا ہونا چاہیے نہ کہ ان مناسک کی حیثیت مقرر کرنا ۔

ذیل میں مناسکِ حج سے متعلق آیاتِ قرآنی اور آنحضور ﷺ کے طریق درج کیے جارہے ہیں اور علیحدہ علیحدہ مناسک کو عناوین میں تقسیم کیا گیا ہے تاکہ ہمیں معلوم ہو سکیء کہ مناسکِ حج کی اہمیت کیا ہے اور یہ بھی یاد رہے کہ ہم نے یہ تمام طریقِ حج کے دوران اپنانے بھی ہیں۔

## احرام

قرآنِ کریم سے معلوم ہوتا ہے کہ احرام کی حالت میں مُحرِم پر بعض پابندیاں عائد ہوتی ہیں۔اور یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ حج کے بنیادی اعمال میں سے ایک احرام بھی ہے۔قرآن کریم میں درج ذیل آیات میں یہ مضمون بیان کیا گیا ہے

۱۔سورۃ المائدہ آیت نمبر 2

۲۔سورۃ المائدہ آیت نمبر96

۳۔سورۃ المائدہ آیت نمبر 3

۴۔سورۃ المائدہ آیت نمبر 97

آنحضور ﷺ نے ذو الحلیفہ سے احرام باندھا تھا، حج کی غرض سے 350

آپ ﷺ نے ایک خطبے میں فرمایا: اہل مدینہ کا میقات ذو الحلیفہ ہے ،شام والوں کا میقات جحفہ ہے ،اہل نجد کا میقات قرن المنازل ہے اور یمن والوں کا یلملم ہے351

جبکہ ذات عرق عراق کے باشندوں کے لئے میقات حضرت عمر کے دور میں مقر ہوا تھا۔352

## طواف

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے طواف سے متعلق حکم فرمایا ہے

وَلۡيَطَّوَّفُوۡا بِالۡبَيۡتِ الۡعَتِيۡقِ(سورۃ الحج آیت نمبر ۳۰)

آنحضور ﷺ نے ارشاد خداوندی کے مطابق ۳ مرتبہ حج کے دوران خانہ کعبہ کا طواف کیا تھا۔

۱۔پہلا طواف ۴ ذی الحج کو ( اسے اصطلاح میں طوافِ قدوم کہتے ہیں ) 353

۲۔دوسرا طواف ۱۰ ذی الحج کو (اس کو اصطلاح میں طواف ، زیارت یا طواف ، افاضہ کہتے ہیں)354

۳۔تیسرا طواف ۱۴ ذی الحج کو ( اسے اصطلاحا طوافِ وداع کہتے ہیں )

## مقامِ ابراہیم کونماز کی جگہ بنانے کا حکم

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَاہِیْمَ مُصَلًّی

یعنی ابراہیم کے مقام میں سے نماز کی جگہ پکڑو ( سورۃالبقرہ آیت نمبر 126)

آنحضور ﷺ نے طوافِ کعبہ کے بعد قرآن کریم کی درجِ بالا آیت تلاوت فرمائی اور دو رکعت نفل ادا کیے اس میں آپ ﷺ نے سورہ الاخلاص کی تلاوت فرمائی۔356

## مقامِ ابراہیم سے متعلق ضروی وضاحت

وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَاہِیْمَ مُصَلًّی :مراد یہ ہے کہ ہم نے کہایا ہم نے حکم دیا کہ تم شدت کے ساتھ مقام ابراہیم کو عبادت گاہ بناوء یا جہاں انہوں نے خانہ کعبہ کو بنانے کے لئے قیا م کیا تھا اس میں سے کسی جگہ نماز پڑھو یا یہ کہ ابراہیمؑ کے کھڑیء ہونے کی جگہ پر یعنی جہاں وہ عبادت کرتے تھے تم بھی طواف کے بعد اس شکریہ میں کہ خدا نے اس گھر کو دنیا کے جمع کرنے اور امن کو قائم کرنے کا ذریعہ بنایا ہے نماز پڑھو

مقامِ ابراہیم کعبہ کے پاس ایک خاص جگہ ہے ،جہاں طواف بیت اللہ کیء بعد مسلمانوں کو دو سنتیں پڑھنے کا حکم ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیمؑ نے تعمیر کعبہ کے بعد اس جگہ شکرانہ کے طور پر نماز پڑھی تھا اور اس سنت کو جاری رکنھے کے لئے وہاں دو رکعت نماز پڑھنے کاحکم دیا گیا ہے۔لیکن میں َسمجھتا ہوں وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَا ہِیْمَ مُصَلًّی میں جس امر کی طرف توجہ دلائی گئی ہے وہ یہ ہے کہ عبادت اور فرما نبرداری کے جس مقام پر حضرت

ابراہیمؑ کھڑے ہوئے تھے تم بھی اسی مقام پر اپنے آپ کو کھڑا کونے کی کوشش کرو۔ لوگ غلطی سے مقامِ ابراہیم سے مراد صرف جسمانی مقام سمجھ لیتے ہیں حالانکہ ابراہیمؑ کا اصل مقام وہ مقامِ اخلاص اور مقامِ تقویٰ تھا جس پر کھڑے ہو کر انہوں نے اللہ کو دیکھا گویا اللہ تعالیٰ فرماتاہے کہ تم بھی اسی طرح اللہ تعالی سے محبت کرواسی رنگ میں دین کے لئے قربانیاں بجا لائو،جس رنگ میں ابراہیمؑ نے اللہ تعالیٰ کے لیے قربانیاں کیں۔

پس یہاں مقامِ ابراہیم سے مراد کوئی جسمانی مقام نہیں بلکہ روحانی مقام مراد ہے.......اگر مقامِ ابراہیم کو مصلیٰ بنانے کے یہی معنے ہوں کہ ہر شخص ان کے مصلی پر جا کر کھڑا ہو تو یہ تو قطعی طور پر ناممکن ہے اور یہ جھگڑا رہتا کہ حضرت ابراہیمؑ نے یہاں نماز پڑھی تھی یہ وہاں اور اگر بالفرض یہ یقینی طورپر پتہ لگ بھی جاتا کہ انہوں نے کہاں نماز پڑھی تھی تو بھی ساری دنیا کے مسلمان وہاں نماز نہیں پڑھ سکتے صرف حج میں ایک لاکھ سے زیادہ حاجی شامل ہوتے ہیں اگر جلدی جلدی بھی نماز پڑھی جائے تب بھی ایک شخص کی نماز پر دو منٹ صرف آئینگے اس کے معنے یہ ہوئے کہ ایک گھنٹہ میں تیس اور چوبیس گھنٹہ میں سات سو بیس آدمی وہاں نماز پڑھ سکتے ہیں۔

اب بتائو کہ باقی جو 99280رہ جائیں گے وہ کیا کریں گے اور باقی مسلم دنیا کے لئے تو کوئی صورت ہی ناممکن ہو گی۔پس اگر اس حکم کو ظاہر پر محمول کیا جائے تو اس پر عمل ہو ہی نہیں سکتا۔پھر ایسی صورت میں فسادات کا بھی احتمال رہتا ہے 357

## سعی

اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتاہے

اِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَآئِرِ اللّٰهِ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ اَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا

(سورۃ البقرۃ آیت نمبر 159)

یعنی یقینا صفا اور مروہ شعائر اللہ میں سے ہیں پس جو کوئی بھی اس بیت کا حج کرے یا عمرہ کرے تو اس پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ ان دونوں کا بھی طواف کرے۔

اس قرآنی حکم کے مطابق آنحضور ﷺ نے سعی کی تھی اور سعی کے دوران اسی آیت کی تلاوت بھی فرمائی تھی۔358

## عرفات میں جا کر وہاں سے واپس آنا

عرفات میں جانے اور واپس آنے سے متعلق قرآن کریم سور ۃ البقرہ آیت نمبر199اور آیت نمبر200میں احکامات پائے جاتے ہیں آنحضور ﷺ نے اسی کے مطابق ہی عمل کیا۔آپ ﷺ 9ذی الحج کو منیٰ سے عرفات تشریف لے گئے 359

اور 9ذی الحج کو غروب آفتاب کے بعد وہاں سے واپس مزدلفہ کو روانہ ہوئے 360

## مشعر حرام پر ذکر الٰہی

اللہ تعالیٰ سورۃ البقرہ آیت نمبر 199میں فرماتا ہے کہ جب تم عرفات سے لوٹو تو مشعرِ حرام کے پاس اللہ کا ذکر کرو۔

آنحضور ﷺ نے اس حکم کے مطابق ہی عمل کیا اور مشعر حرام پر جا کر ذکرِ الٰہی کرتے رہے۔361

## رمی

رمی کاذکر اشارہ سورہ البقرہ کی آیت نمبر 204میں پایا جاتا ہے اللہ تعالی فرماتا ہے کہ پس جو بھی دو دنوں فارغ ہو جائے تو اس پر کوئی گناہ نہیں آنحضور ﷺ کا عمل اس آیت کے مطابق یہ تھا کہ آپ ﷺ تینوں دن منی میں قیام فرما رہے ( یعنی 11.12.13ذی الحجہ کو )

میری نظر میں اگر بیماری کی وجہ سے کوئی حج پر جانے سے رہ جائے اور اس سہولت میسر ہو کہ کوئی اور ساتھی حج کرنے جارہے ہیں ،تو وہ ان کے ذریعے سے اپنی قربانی کعبہ تک پہنچائے اور اس وقت تک سر نہ منڈوائے اور اگر اُ سے یہ سہولت میسر نہ ہو تو پھر جہاں کہیں بھی وہ ہے ،وہیں یوم النحر کو قربانی کر کے سر منڈوا دے اور احرام کھول لے۔

اگر روک دشمن کی وجہ سے پیدا ہوئی ہو تو میر ی رائے میں جہاں کہیں حاجی یا معتمر کو روکا گیا ہو گا ، وہیں اپنی قربانی کو ذبح کرکے سر منڈوا کر احرام کھولدے گا۔جیسا کہ آنحضورؐ نے حدیبیہ کے مقام پر ہی اپنی قربانی کو ذبح کر دیا تھا۔لہاذا اس صورت میں محلہ سے مراد وہ جگہ ہے جہاں حاجی یا معتمر کو روکا گیا ہو گا۔

کن مشرکین کو حج سے روکا گیا ہے ؟

مشرکین کے نجس ہونے سے مراد ، ان کے عقیدے کی نجاست ہے ، جسمانی نجاست مراد نہیں۔پس مشرکوں کو حج سے روکنے سے مراد یہ ہے کہ ان کو اپنی مشرکانہ رسومات ادا کرتے ہوئے حج کر نے نہ دیا جائے کیونکہ زمانہ جاہلیت میں وہ بعض دفعہ ننگے ہوکر اور اپنے بتوں کو ساتھ لے کر حج کیا کرتے تھے چنانچہ حضرت امام ابو حنیفہؒ اور دوسرے حنفی فقہا کے نزدیک بھی مشرکین مسلمانوں کی ہر مسجد میں حتی کہ مسجد حرام میں بھی داخل ہو سکتے ہیں۔البتہ انہیں وہاں اپنی مشرکانہ رسومات کے ساتھ حج یا عمرہ کرنے کی اجازت نہیں 372

درج بالا حوالے کی بنیاد ہمیں قرآن کریم میں نظر آتی ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :

”یقینا وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا اور وہ اللہ کی راہ سے اور اس مسجد، حرام سے روکتے ہیں ، جسے ہم نے سب انسانوں کے فائدہ کے لئے بنایا ہے ، اس طرح کہ اس میں ( خداکی خاطر) بیٹھ رہنے والے اور بادیہ نشین ( سب ) برابر ہیں۔اور جو بھی ظلم کی راہ سے اس میں کجی پیدا کرنے کی کوشش کرے گا ،اسے ہم درد ناک عذاب چکھائیں گے۔“ (سورة الحج آیت نمبر26پارہ نمبر17)

اور ظاہر ہے کہ سب انسانوں میں مشرکین بھی شامل ہیں۔سورہ التوبہ کی آیت 28میں جو مشرکین کو نجس کہا گیا ہے اس مراد ان کے عقائد اور بد اعمال ہیں ورنہ مشرکین بھی شریفانہ طریق پر حرم میں داخل ہو سکتے ہیں۔اس نتیجہ سے یہ بھی پتا چلتا ہے کہ اگر مشرکین کو مسجد حرام میں داخلے سے روکنا درست نہیں تو موحدین کو روکنا کیونکر درست ہو گا خواہ وہ موحد عیسائی ہوں یا یہودی۔

گویا مسجدِ حرام اللہ تعالیٰ نے تمام انسانوں کے فائدے کے لئے بنائی ہے اور اس سے کسی کو روکا نہیں جا سکتا ۔صرف بد رسوم کی اجازت نہیں دی جائے گی۔کعبہ کا قیام دوبارہ حضرت ابراہیمؑ کے ذریعے عمل میں آیا ان کے پیرکار

عیسائی بھی ہیں ،یہود بھی اور مسلمان بھی۔لہذا وہاں جا کر عبادت کرنے سے کسی کو نہیں روکا جا سکتا۔پابندی صرف مشرکانہ حرکات کی ادائیگی پر ہے ،داخلے پر نہیں۔

قران یا حج تمتع کرنے والااگر قربانی کی توفیق نہ رکھتا ہو تو 10دن کے روزے رکھے۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

.....جو بھی عمرہ کو حج سے ملاکر فائدہ اٹھانے کا ارادہ کرے تو ( چاہیے کہ ) جو بھی اسے قربانی میں میسر آئے (ذ کردے) اور جو ( توفیق ) نہ پائے تو ،اسے حج کے دوران تین دن کے روزے رکھنے ہوں گے اور سات جب تم واپس چلے جائو یہ دس ( دن ) مکمل ہوئے۔یہ ( اوامر) اس لیے ہیں جس کے اہلِ خانہ مسجد حرام سے پاس رہائش پذیر نہ ہوں ....

( سورۃ البقرہ آیت نمبر

197پارہ 2)

ایام حج میں 3روزے رکھنے سے متعلق کہ یہ روزے کب رکھے جائیں ایک وضاحت ملتی ہے

یہ تین دن یوم الترویہ ،یوم عرفہ اور ایک دن پہلے کا ہو گا یعنی 7.8.9.ذی الحج10کو منع ہے اور ایام تشریف میں بھی رکھے تو بہتر ہے۔373

## حجِ بدل

حج کی فرضیت کی شرائط کے بیان میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

”اور لوگوں پر اللہ کا حق ہے کہ وہ ( اس کے ) گھر کاحج کریں ( یعنی ) جو بھی اس ( گھر ) تک جانے کی استطاعت رکھتا ہو۔“

( سورۃ ا ل عمران آیت

نمبر98)

لیکن جو شخص خود کسی وجہ سے حج کے لیے مکہ نہ جا سکے مثلا بیمار ہو بوڑھا ہو یا اس کی نیت حج کرنے کی ہو ، مگر حج کرنے سے پہلے وفات پا جائے یا کوئی اور شرعی عذر ہو اور وہ خو دحج کی غرض سے نہ جا سکے تو شریعت نے اس کے لیے گنجائش رکھی ہے کہ وہ اپنی طرف سے خرچ دے کر کسی کو حج بدل کے لئے بھجوائے اس طرح سے اسے حج کا ثواب مل جائے گا کسی کی وفات کے بعد بھی اس کی طرف حج بدل کروایا جا سکتا ہے۔آنحضور ﷺنے حجۃ الوداع کے موقع پر ایک سے زائد ایسے لوگوں کو اجازت دی کہ وہ حج بدل کر سکتے ہیں۔ذیل میں وہ احادیث بھی پیش ہیں حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک عورت نے نذر مانی کہ وہ حج کرے گی ، پھر وہ فوت ہوگئی تو اس کا بھائی رسول کریم ﷺ کے پاس حاضر ہوا اور اس کے متعلق پوچھا تو آپ ﷺنے فرمایا: بتا تو سہی کہ اگر تیری بہن پر قرض ہوتا ،تو کیا تو اسے ادا کرتا ؟ اس نے عرض کیا ہا ں۔آپ ﷺ دنے فرمایا: پس تم اللہ کے عہد کو پورا درو کیونکہ وہ ادئیگی ( وفا ) کا زیادہ حقدار ہے 374

2ایک عورت نے سوال پیش کیا کہ یا رسول اللہ حج اللہ کے بندوں پر فرض ہے میرے والد بہت بوڑھے ہو گئے ہیں اور سواری پر بیٹھنے کی طاقت نہیں رکھتے۔کیا میں ان کی طرف سے حج کر لوں ؟ آپ ﷺ نے فرمایا۔ہاں 375

3حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ایک عورت آنحضور ﷺسے دریافت کیا کہ اس کے والد وفات پا گئے ہیں اور انھوں نے حج نہیں کیا تھا ؟آپ ﷺ نے فرمایا ’’تو اپنے والد کی طرف سے حج کر لے ‘‘376

درج بالا احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حج ، بدل شریعت میں جائز قرار دیا گیا ہے اور اس سے اس شخص کو حج کا ثواب پہنچ جاتا ہے جس کی طرف سے حجِ بدل کیا جائے۔

خانہ کعبہ کو امن کی جگہ بنا یا گیا ہے

امن دینے کے لحاظ سے جو خانہ کعبہ کو خصوصیت حاصل ہے اس کی مثال بھی میں دنیا میں کہیں نہیں ملتی۔ وہاں ہر چیز کو امن حاصل ہے یہاں تک کہ جانوروں کو بھی امن حاصل ہے اور ان کا شکا ر منع ہے بلکہ درختوں کا

کاٹنا منع ہے سوائے اذخر گھا س کے انسانو ں کو یہ امن حاصل ہے کہ حدودِ حرم میں لڑائی ممنوع ہے اور پھر انسان کو تقویٰ اور روحانیت کی وجہ سے جو اللہ تعالیٰ کی حفاظت حاصل ہوتی ہے وہ مزید براں ہے۔377

## حج کی مقصدیت

اسلام میں تمام عبادات کی روح اور حکمت تقویٰ اللہ ہے جیسا کہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

ہر گز اللہ تک نہ ان کے گوشت پہنچیں گے اور نہ ان کے خون لیکن تمہارا تقویٰ اس تک پہنچے گا ( سورۃ الحج آیت نمبر38)

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی عبادت اپنی ذات میں کوئی چیز نہیں بلکہ اصل اس کی مقصدیت اور روح ہے ، جس کا ثواب ملتا ہے مثلا نماز عظیم الشان عبادت ہے مگر ایک ایسی نماز بھی ہے جو نمازی کے منہ پر مار دی جاتی ہے اور قبول نہیں ہوتی اس کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

پس ان نماز پڑھنے والوں پر ہلاکت ہو ، جو اپنی نماز سے غافل رہتے ہیں ( سورہ الماعون آیت نمبر5.6)

اسی طرح قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتاہے

کیا تم نے حاجیوں کو پانی پلانا اور مسجدِ حرام کی دیکھ بھال کرنا ایسا ہی سمجھ رکھا ہے جیسے کوئی اللہ پر ایمان لے آئے اور آخرت کے دن پر بھی اور اللہ کی راہ میں جہاد کرے۔وہ اللہ کے نزدیک ہرگز برابر شمار نہیں ہو سکتے (سورۃ التوبہ آیت نمبر19)

عام طور پر قرآ ن کریم میں عبادات کے احکامات کے احکامات میں ایک موٹی بات نظر آتی ہے جو بطور ان عبادات کہ حکمت کے ہے اور وہ حقوق العباد ہے

یعنی جتنی بھی عبادات ہیں وہ حقوق العباد کا سبق اپنے اند ر سمیٹے ہوئے ہیں نماز ہے تو اس لیے کہ لوگو ں سے ملاقات ہو کر ان کے حالات سے آگاہی ہو اور ان کی مدد کی جائے۔روزہ ہے تو اس لیے کہ غرباء اور مسکینوں کی مشکلات سے آگاہی ہو زکوۃ ہے تو اس لیے کہ کمزورں ،ناداروں ،مساکین کو معاشرے میں اپنے پائوں پر کھڑا کیا جا

سکے حج ہے تو اس لیے کہ تمام عالم اسلام کی مشکلات سے آگاہی ہو وسیع پیمانے پر مشورہ کا موقعہ ملے تجارت کے ذریعے ترقی ہو۔

مزید برآں ان تمام عبادات میں کوتاہی یا سستی کی صورت میں جو کفارہ رکھا گیاہے اس کا تعلق بھی حقوق العبادہی سے ہے مثلا کہیں کہا گیا کہ گردن آزاد کرو اتنے مساکین کو کھانا کھلائو وغیرہ۔

اگر یہ تمام عبادات اپنی بنیادی حکمت اور روح سے خالی ہوں یعنی ان کے ساتھ حقوق العباد انسان ادا نہ کررہا ہو تو یہ عبادات کھوکھلی ہو جاتی ہیں اور خدا تعالیٰ تک تو جسم نہیں پہنچتا دبلکہ روح پہنچتی ہے آنحضور ﷺ ہمارے لیے اسوہ کامل ٹھہرائے گئے ہیں آپ ﷺ ہی کی سیرت سے ہمیں یہ سبق سیکھنا چاہیے کہ آپ ﷺ نے جتنی بھی عبادات کیں ان کے ساتھ حقوق العباد کی ادائیگی میں آپ ﷺ بڑھتے ہی چلے گئے اسی وجہ سے تو نہ صرف اپنے بلکہ پرائے بھی آپ ﷺ کے دیوانے بن بن جاتے تھے اور آپ ﷺ پر اپنی جان تک نچھاور کرنے کے لئے تیار ہو جاتے تھے

گویا تمام عبادات کی بنیاد تقویٰ اللہ پر ہے اگر بنیادی ہی نہ ہو تو عمارت بھی قائم نہیں رہ سکتی ذیل میں ایک واقعہ کے ذریعے اس مضمون کو واضع کیا جاتاہے

نقل ہے کہ ایک دفعہ حج سۓ فارغ ہو کر آپ ( یعنی حضرت عبد اللہ بن مبارکؒ)حرم میں ہی سو گے خواب میں دیکھتے ہیں کہ دو فرشتے آسمان سے آئۓ ایک نے دوسرے سے پوچھا کہ اس سال کتنی خلوت حج کے لیے آئی دوسرے نے کہا چھ لاکھ پھر پوچھا کتنے لوگوں کا حج قبول ہوا دوسرے نے جواب دیا کہ کسی کا بھی حج قبول نہیں ہو ا یہ سن کر آپ گھبرائے کہ اس قدر خلقت کی تمام سفر کی تکلیفیں اور اخراجات سب اکارت گئے اس کے بعد دوسرے فرشتے نے کہا کہ دمشق میں ایک شخص علی بن موفق نام ایک موچی رہتا ہے اگرچہ وہ حج کو نہیں آیا لیکن اس کا حج قبول ہو گیا اور یہ ساری خلقت محض اس کے طفیل بخشی گئی یہ خواب دیکھ کر آپ جاگے اور دمشق میں جاکر علی بن موفق موچی کی زیارت کا ارادہ کر کے چل پڑے وہاں پہنچ کر اس کے گھر جا کر پکارا۔علیک سلیک کے بعد فرمایا کہ مجھے آپ سے کچھ پوچھنا ہے اس نے کہا کہ فرمایئے تب آپ نے سارا خواب کا واقعہ بیان کیا علی نے پوچھا تمہارا کیا نام ہے آپ نے کہا کہ عبد اللہ بن مبارک۔نام سن کر وہ شخص نعرہ مار کر بے ہوش ہو گیا۔جب کچھ عرصہ بعد ہوش آیا تو

کہا کہ میں نے حج کے ارادہ سے ساری عمر میں چڑ ا سی کر تیس ہزار درہم جمع کیے میں حج کے لیے بالکل تیار تھا کہ ایک دن میری بیوی نے کہاکہ ہمسائے کے گھر سے گوشت پکنے کی خوشبو آرہی ہے۔ذرا سا لے آئو۔چنانچہ میں ان کے گھر گیا اور تھوڑا سا سالن طلب کیا اس نے کہا کہ یہ گوشت تم پرحلال نہیں ہے کیونکہ سات دن کے فاقہ کے بعد بچو ں کی بھوک سے بے تاب ہو کر آج تھوڑا سا مردار پکایاہے،جو تم پر حلال نہیں ہے ،یہ سن کر میرے تن بدن میں آگ لگ گئی۔فوراً کر تیس ہزار درہم لیے اور ہمسائے کو دے دیئے تا کہ وہ اپنے بال بچوں پر صرف کرے۔یہ واقعہ سن کر آپ نے کہا کہ واقعی فرشتوں نے سچ کہا تھا 378

حضرت مصلح موعودؓنے حج کی مقصدیت کو ان الفاظ میں بیان فرمایا ہے

حج میں بھی جب تک تقویٰ اور خشیتہ اللہ کو مد نظر نہ رکھا جائے کوئی فائدہ نہیں ہو سکتا میں جب حج کرنے کے لیے گیا تو سورت کے علاقہ کے ایک نوجوان تاجر کو میں نے دیکھا کہ جب وہ منیٰ کی طرف جا رہا تھا تو بجائے ذکر الٰہی کرنے کے اردو کے نہایت ہی گندے عشقیہ اشعار پڑھتا جارہا تھا۔اتفاق کی بات ہے کہ جب میں واپس آیا تو جس جہاز میں میں سفر کررہا تھا اسی جہاز میں وہ بھی واپس آرہا تھا ایک دن میں نے موقع پا کر اس سے پوچھا کہ کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ آپ حج کے لیے کیوں آئے تھے۔مَیں نے تو دیکھا ہے کہ ااپ منا کو جاتے ہوئے بھی ذکر الٰہی نہیں کر رہے تھے۔اس نے کہا اصل بات یہ ہے کہ ہمارے ہاں حاجی کی دوکان سے لوگ سودا زیادہ خریدا کرتے ہیں جہاں ہماری دوکان ہے اس کے با لمقابل ایک اور شخص کی دوکان بھی ہے وہ حج کر کے گیا اور اس نے اپنی دوکان پر حاجی کا بورڈ لگا لیا نتیجہ یہ ہوا کہ ہمارے گاہک بھی ادھر جانے لگ گئے یہ دیکھ کرمیرے باپ نے مجھے کہا کہ تو بھی حج کر آتا کہ واپس آکر تو بھی حاجی کا بورڈ اپنی دوکان پر لگا سکے اب بتائو کہ کیا اس کا حج اس کے لیے ثواب کا موجب ہوا ہو گا ثواب کا تو کیا سوال ہے اس کا حج اس کے لیے گناہ کاموجب ہوا ہو گا پس انسان کو اپنے تمام کاموں میں ہمیشہ یہ امر ملحوظ رکھنا چاہیے کہ اچھے سے اچھا کام کرنے میں بھی خدا تعالیٰ کی رضا کو مدنظر رکھے ورنہ وہی نیک اس کے یے ہلاکت اور عذاب کا باعث بن جائے گی بے شک حج ایک بڑی نیکی ہے لیکن اگر کوئی شخص محض اس لیے حج پر جاتا ہے کہ اس کا لوگوں میں اعزاز بڑھ جائے یا رسم ورواج کے ماتحت جاتاہے یا اس لیے جاتا ہے کہ لوگ اسے حاجی کہیں تو وہ اپنا پہلا ایمان بھی مٹا کر آئے گا۔379

## موجودہ زمانے میں حج کی ادائیگی سب سے بڑی نیکی ہے

حج ارکان ، اسلام میں سے ایک اہم رکن ہے جس کی طرف اسلام نیلوگوں کو توجہ دلائی ہے و ہ لوگ جنھیں اللہ تعالیٰ نے مالی وسعت عطا فرمائی ہواور جن کی صحت سفر کے بوجھ کو برداشت کر سکتی ہو ان کا فرض ہے کہ وہ اس حکم پر عمل کریں اور حج ِبیت اللہ کی برکات سے مستفیض ہو ں میں سمجھتا ہوں آج کل کے امراء کے لیے سب سے بڑی نیک حج ہی ہے کیونکہ باوجو د مال و دولت کے وہ کبھی حج کے لیے نہیں جاتے اور جو لوگ حج پر جاتے ہیں ان میں سے اکثر ایسے ہوتے ہیں جن پر حج واجب نہیں ہوتا۔جب میں حج کے لیے گیا تو ایک حاجی میرے پاس آیا اور اس نے مجھ سے کچھ مانگا حضرت نانا جان صاحبؒ مرحوم میرے پاس تھے انہوں نے اسے کہا کہ اگر تمہارے پاس کچھ نہیں تھا تو تم حج کے لیے آئے کیوں ؟ وہ کہنے لگا میر ے پاس بہت روپے تھے مگر سب خرچ ہو گئے حضرت نانا جان نے پو چھا کہ کتنے روپے تھے وہ کہنے لگا جب میں بمبئی پہنچا تھا تو میرے پاس پینتیس 35روپے تھے اور میں نے ضروری سمجھا کہ حج کر آئوں تو وہ پینتیس 35رپوئوں کو ہی بہت سمجھتا تھا مگر مسلمانوں میں ایسے لوگ بھی ہیں جو 35ہزار بلکہ 35.35لاکگ روپے رکھتے ہیں اور پھر بھی وہ حج کے لے نہیں جاتے۔لیکن غرباء میں بہت حاجی نظر آتے ہیں ایک شخص ساری عمر تھوڑا تھوڑا روپیہ جمع کرتا رہتا ہے اور جب چند سو روپیہ اس کے پاس اکٹھا ہو جاتا ہے تو وہ تمام عمر کا اندروختہ لے کر حج کے لیے چل پڑتا ہے حالانکہ اسی روپیہ پر اس کے بیوی بچوں کی آیندہ زندگی کا مدار ہوتا ہے وہ اگر اس روپے سے اچھے بیل خرید لے یا کچھ ایکڑ زمین لے لے تو اس کے بیوی بچوں کے لیے سہولت پیدا ہو سکتی ہے۔لیکن وہ اس بات کی کوئی پر واہ نہیں کرتا اور روپیہ اٹھاتا اور حج کے لئے چل پڑتا ہے تو امراء کے لئے سب سے بڑی نیکی حج ہے ، کیونکہ وہ حج میں سب سے زیادہ کوتاہی کرتے ہیں۔380

### ایام حج کا تعارف اصطلاحا

1: 8ذی الحجہ : حج کا پہلا دن اصطلاح میں یوم الترویہ کہلاتا ہے لغوی طور پر ترویہ کا مطلب پانی پینا اور پیٹ بھر کر پینا ہے یعنی خوب سیر ہو کر پینا اس روز لوگ اپنی سواریوں کو ( جانوروں ) خوب پیٹ بھر کر پانی پلا یا کرتے تھے ،تا کہ آگے کے سفر میں کوئی دقت نہ ہو کیونکہ منی سے آگے عرفات تک اور پھر عرفات سے واپسی پر منیٰ تک

پانی کا کوئی انتظام نہ تھا لہذا لوگ اپنے لیے بھی پانی لیا کرتے اور جانوروں کو بھی پلایا کرتے ، لہذا اس دن کو یوم الترویہ کہا جانے لگا۔

2 : 9ذی الحجہ کا دوسرا دن اصطلاح میں یوم عرفات یا یوم الحج کہلاتا ہے کیونکہ اس روز حجاج منی سے عرفات پہنچتے ہیں جو مناسک حج کی ادائیگی کا سب سے دور مقام ہے اور اس دن حج کا ایک اہم رکن یعنی وقوف عرفات ادا کیا جاتا ہے

3 :١٠ذی الحجہ حج کا تیسرا دن اصطلاحا یوم النحر کہلاتا ہے کیونکہ اس دن حجاج اپنی قربانیوں کو ذبح کرتے ہیں اور عربی میں ذبح کرنے کو نحر کہتے ہیں۔

:4 11.12.13. ذی الحجہ یہ حج کے تین ایام اصطلاح میں ایام تشریق کہلاتے ہیں تشریق عربی میں گوشت کو سورج کی روشنی میں رکھ کر سکھانے کو کہتے ہیں چونکہ قدیم دور میں عید الاضحی کے روز اور بعد کے دو دنوں میں قربانیاں ذبح کی جاتی تھیں اور لوگ ان 3ایام میں گوشت کو سورج کی روشنی میں سکھاتے تھے ،اس لیے ان ایام کو ایام تشریق کہا جانے لگا

ایامِ حج ،طریقِ حج اور مناسک حج ایک نظر میں

8ذی الحجہ یوم الترویہ

9ذی الحجہ یوم عرفات /یوم الحج

10ذی الحجہ یوم النحر

11ذی الحجہ

ایام

12ذی الحجہ

تشریق

احرام کی حالت میں مکہ سے منی کو روانگی

فجر کی نماز منیٰ میں ادا کر کے عرفات کو روانگی

مزدلفہ میں فجر کی نماز اور وقوف کے بعد منیٰ کو روانگی

منیٰ میں رمی کرنا زوال کے بعد سے غروب آفتاب تک

منیٰ میں رمی کرنا زوال کے بعد سے غروب آفتاب تک

منیٰ میں آج کے دن

زوال کے بعد وقوفِ عرفات

پہلے :بڑے شیطان کی رمی

پہلے : چھوٹے شیطان کی

پہلی۔: چھوٹے شیطان کی

ظہر۔عصر۔مغرب۔عشاء پڑھنی ہیں

ظہر ،عصر کی نمازیں عرفات میں پڑھنی ہیں

پھر قربانی کرنا

پھر : درمیانے شیطان کی رمی کرنا ہے

پھر درمیانے شیطان کی

رات منیٰ میں قیام کرنا ہے

غروب آفتاب کے بعد مغرب کی نماز پڑھے بغیر مزدلفہ کو روانگی

پھر سر کے بال منڈوانا یا کتروانا اور احرام کھولنا

طواف زیارت اگر کل نہیں کیا تھا تو آج کیا جائے

پھر بڑے شیطان کی رمی کرنا ہے

مزدلفہ میں عشاء کے وقت مغرب اور عشاء کی نمازیں ادا کرنی ہیں

پھر طواف زیارت کے لیے مکہ جانا

رات منیٰ میں قیام کرنا ہے

طواف زیارت اگر نہیں کیا تھا تو آج مغرب سے پہلے ضرور کیا جائے

رات مزدلفہ میں قیام کرنا ہے

رات منیٰ میں قیام کرنا ہے

اگر 13 کو قیام کاارادہ ہو تو زوال سے پہلے کنکریاں ماری جا سکتی ہیں وطن روانگی سے پہلے طواف وداع کرنا بھی ضروری ہے۔

تشریح اصطلاحات

مفرد : جس نے محض حجِ افراد کی نیت کی ہو۔

قارِن : جس نے عمرہ و حج کی نیت کی سے اکٹھا احرام باندھا ہو۔

متمتع : جس نے تمتع کی نیت کی ہو۔

میقات : مکہ معظمہ کے گرد وہ مقامات جہاں سے حاجی احرام باندھ کر ہی آگے جا سکتے ہیں

احرام : احرام لغت میں حرام کرنے کو کہتے ہیں حاجی جب میقات سے حج کی نیت کر لیتا اور تلبیہ پڑھ لیتا ہے تو اس پر چند حلال اور جائز چیزیں حرام ہو جاتی ہیں۔اس لیے اس کو احرام کہتے ہیں۔

مردوں سے احرام میں دو بے سِلی چادریں ہوتی ہیں۔ایک تہبند کا کام دیتی ہے دوسری چادر کندھوں پر ڈالی جاتی ہے۔جبکہ عورتیں اپنے عام سادہ کپڑوں میں حج ادا کرتی ہیں۔

تلبیہ:وہ وِرد جو حج اور عمرہ کے دوران حالتِ احرام میں کیا جا تا ہے۔اس کے الفاظ درج ذیل ہیں۔

لبیک اللھم لبیک لبیک لا شریک لک لبیک انّ الحمد وا لنعمۃ لک و الملک لا شریک لک لبیک

ترجمہ: میں حاضر ہوں اے میرے اللہ میں حاضر ہوں۔میں حاضر ہوں میں حاضر ہوں ،تیرا کوئی دشریک نہیں ، میں حاضر ہوں۔یقینا تمام تعریفیں تیرے لیے ہیں اور ملک بھی تیرا کوئی شریک نہیں ،میں حاضر ہوں۔

طواف : خانہ کعبہ کے گرد سات چکر لگانے کوطواف کہتے ہیں۔ہر چکر کو اصطلاح میں ''شوط''کہتے ہیں طواف حجر اسود سے شروع کیا جاتا ہے

رَمَل:طواف سے پہلے 3 چکروں میں کندھا ہلاتے ہوئے ،قریب قریب قدم رکھ کر تیزی تیزی سے چلنا رَمَل کہلاتا ہے۔

اضطباع : احرام کی اوپر والی چادر کو دائیں بغل سے نکال کر بائیں کندھے پر ڈالنا اس طرح دایاں کندھا ننگا رہتا ہے۔

سعی:صفا اور مروہ پہاڑیوں کے درمیان سات مرتبہ چکر لگانا۔سعی صفا سے شروع کی جاتی ہے۔

مَیلَین اَخضرَین : صفا اور مروہ کے درمیان وہ سبز ستون ،جن کے درمیان حاجی کو عام رفتار سے تیز چلنا ہوتا ہے

جِماد کی واحد جمرہ ہے جمرہ کنکری کو کہتے ہیں یہاں جمرات سے مراد وہ 3ستون ہیں،

رمیِ جماد :جو منیٰ میں ہیں جن کو جمرۃ الاولیٰ،جمرۃ الوسطیٰ اور جمرۃ العقبۃ کہا جاتا ہے ان جمرات ( ستونوں ) پر مختلف اوقات میں 7.7 کنکریاں ماری جاتی ہیں۔جسے رمی جمار کہتے ہیں جمروں کو لوگ عرفِ عام میں " شیطان "کہتے ہیں۔

نحر : ( اونٹ کی ) یا کسی بھی جانور کی قربانی دینا۔

استلام: حجر اسود کو بوسہ دینا اور ہاتھ سے چھونا۔اگر ناممکن ہو تو دور سے اشارہ کر کے بوسہ دیناَ

حجر اسود : وہ سیاہ پتھر جو خانہ کعبہ کے جنوب مشرقی کونے میں لگا ہوا ہے

رُکنِ یمانی: خانہ کعبہ کا جنوب مغربی کونہ رُکنِ یمانی کے نام سے جانا جاتا ہے۔جو یمن کی سمت پر واقع ہے۔

مقامِ ابراہیم : خانہ کعبہ کے مشرق کی طرف ایک پتھر رکھا ہوا ہے ، جسے مقامِ ابراہیم کہا جاتا ہے۔روایات کے مطابق حضرت ابراہیم نے اس پتھر پر کھڑے ہو کر تعمیر کعبہ فرمائی تھی

حطیم : کعبہ کی شمالی دیوار کے متصل ایک گول دیوار میں گھرا ہوا احاطہ ، جو خانہ کعبہ کا حصہ ہے اسے حجرِ اسود اسمٰعیل بھی کہا جاتا ہے۔

آفاقی:ایسا شخص جو حج کی نیت سے حدودِ میقات سے باہر سے آیا ہو۔

اہل حِل : وہ لوگ جو میقات کی حدود کے اندر حدود حرم سے باہر رہتے ہیں

اہلِ حرم: مکہ اور حرم میں بسنے والے لوگ۔

ہدی: وہ جانور جو احرام باندھ کر حاجی بغرض ثواب اپنے ساتھ لے جاتے ہیں

حلق: سر منڈوانا

قصر : بال تر شوانا

تقلید: قربانی کے جانور سے گلے میں پٹہ یا قلادہ باندھنا

تلبید : لیس درا مادے کا سر پر اس طرح لیپ کرنا کہ کوئی حصہ بھی اس مادے سے خالی نہ رہے اور نہ ہی سر کے بالوں میں گردو غبار پڑے ،جوئیں نہ پڑیں اور نہ ہی بال بکھریں۔

منحر : منیٰ میں قربانی کی جگہ

محرم: احرام باندھنے والا

وقوف: اس کے معنے ہیں ٹھہرنا۔اصطلاحِ شریعت میں عرفات ، مزدلفہ اور منیٰ میں حاجیوں کا ہدایات کے مطابق قیام کرنا۔

زمزم: یہ ایک مبارک کنویں کا نام ہے ، جو کعبہ کے قریب ، مسجد حرام کے اندر ہی واقعہ ہے۔

جنایت : اس کے معنی خطا اور قصور کے ہیں۔مقصود یہ ہے کہ کوئی ایس کام کرنا جو حرم یا احرام میں ممنوع ہو۔

اِشعار:اونٹوں کی کہان پر برچھی یا نیزے سے ہلکا سا نشانِ زخم لگاناتا کہ لوگوں کو علم ہو جائے کہ یہ جانو ر قربانی کے لیے ہے۔

ملتزم : کعبہ کا وہ حصہ جو حجر اسود اور کعبہ کے دروازے کے درمیان ہے

میزابِ رحمت : خانہ کعبہ کا طلائی پرنالہ ”میزابِ رحمت “کہلاتا ہے ، جو حطیم میں گرتا ہے۔

تکبیر:10ذی الحج کو جمرہ عقبہ پر کنکر یاں مارنے کے بعد سے تلبیہ کی جگہ تکبیرات پڑھی جاتی ہیں جو یہ ہیں۔

اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر اللہ اکبر و للہ الحمد

یعنی اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے ، اس ے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ،اوراللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے ،اور تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں۔

## حج کی 3اقسام (اصطلاحات)

حجِ افراد: عمرہ کے بغیر صرف حج ادا کرنا ، حج افراد کہلاتا ہے ایسے شخص کے لیے جو حج افراد اد ا کررہا ہو ، ضروری ہے کہ وہ ایام حج کے آغاز میں احرام باندھے ار 10ذی الحجہ کو رمی کے بعد احرام کھول ڈالے۔اس میں قربانی کی ضرورت نہیں ہوتی یعنی فرض نہیں ہے۔

حج تمتع

اس کی تشریح یہ ہے کہ حج کے مہینو ں میں سب سے پہلے صرف عمرہ کا احرام باندھے اور مکہ پہنچ کر عمرہ ادا کرے اور حج کی ادائیگی کے بعد 10ذی الحصنہ کو رمی کے بعد احرام کھول دے۔تمتع کے معنے فائدہ اٹھانے کے ہیں حج کرنے والاایک ہی سفر سے دو فائدے اٹھاتا ہے حج تمتع کرنے والے لے لیے قربانی ضروی ( فرض ہے) اگر قربانی نہ کر سکے تو قرآنی تعلیم کے مطابق دس روزے رکھے۔

3حج کے دنوں میں اور7روزے واپس گھر آکر پورے کرے۔

حج قِران:

یعنی شروع میں عمرہ اور حج دونوں کا اکٹھا احرام باندھے یعنی حج اور عمرہ دونوں کی نیت کرے ہوئے تلبیہ کہے اس طرح احرام باندھنے والا مکہ پہنچ کر پہلے عمرہ کرے گا اس کے بعد احرام ہہیں کھولے گا بلکہ اسی احرام باندھا تھا اسی طرح دسویں ذی الحجہ کو دونوں کا اکٹھاہی احرام کھولیگا۔اس قسم کا حج کرنے والے کے لیے قربانی ضروری(فرض) ہے اگر قربانی میسر نہ ہو تو اسے بھی دس روزے رکھنے ہوں گے۔3ایام حج میں اور 7اپنے گھر واپس پہنچ کر۔

عمرہ :

اس سے مراد حج کے کچھ مناسک کی ادائیگی ہے جو یہ ہیں احرا م طواف ، سعی اورحلق یا قصر۔عمرہ سال کے دوران کسی بھی وقت ہو سکتاہے۔

حج اکبر ( اصطلاحاتِ حج)

حج اکبر عام طور پر اس حج کو کہتے ہیں جو جمعہ کو ہو مگر اس جگہ مراد اس حج سے ہے جو فتح مکہ کے دوسرے سال ہو ا اور اسے حج اکبر اس لیے کہا گیا ہے کہ پہلے سالوں میں حج کفار کی حکومتوں میں ہوئے تھے مگر یہ حج پہلا حج تھا جو اسلامی حکومت میں ہوا۔381

## حج اور عمرہ کی دعائیں

موجودہ دور میں حج سے متعلق چھپنے والی تقریبا ہر کتاب میں ایک عنوان حج اور عمرہ کی دعائیں بنا کر اس ذیل میں بڑی تفصیل کے ساتھ دعائیں تحریر کی جاتی ہیں مثلا طواف کے 7چکروں میں ہر چکر کے لیے علیحدہ دعا تحریر کی ہوئی ہوتی ہے ملتزم کی دعا ، مقام ابراہیم کی دعا ، آب ِزم زم پینے کی دعا ، سعی کی دعا وغیر ہ اس کے علاوہ تحریر ہوتی ہیں

اس عنوان کی وضاحت میں مولانا ابوالاعلیٰ مودودی تحریر کرتے ہیں کہ یہ دعائیں ہم نے ایک عربی کتاب ”مناسک الحج علی المذاھب الاربعہ“سے نقل کی ہیں یہ کتاب سعودی عرب کے فرمانروا سلطان عند العزیز ابن سعد نے 1366ھ حاجیوں کے لیے چھوائی تھی ڈائر یکٹر تعلیمات شیخ محمد نافع اور قاضی القضاۃ شیخ عبد اللہ بن حسن نے مرتب کیا تھا 382

اس عنوان سے متعلق یہ وضاحت کرنا ضروری ہے کہ یہ تمام دعائیں آنحضور ﷺ نے اپنے حج کے دوران ان الفاظ میں مانگی تھیں آنحضور ﷺ کی دعائیں زیر نظر مقالے کے باب پنجم میں ملاحظہ کی جا سکتی ہیں درج بالا کتا ب کی وضاحت کے مطابق یہ دعائیں عام علما ء نے قرآن و حدیث سے اخذکر کے اس کے مواقع اپنی طرف سے مخصوص کیے ہیں لہذا اس کی پیروی کی ضرورت نہیں۔

ویسے بھی یہ تمام دعائیں یاد کرنا مشکل ہے اور دیکھ کر پڑھنے سے توجہ صرف پڑھنے تک ہی محدود رہتی ہے اس کے معانی پر غور کرکے جو دل میں توجہ الی اللہ اورخشوع پیدا ہونا چاہیے وہ حالت نصیب نہیں ہوتی۔

دعا کا تعلق تو دلی کیفیات کے ساتھ ہے انسان جس رنگ میں بھی چاہے اپنی زبان میں بھی دعا کر سکتا ہے یا عربی جو دعا اسے آتی ہو اس کے معانی سے آگاہ ہو وہ تمام دعائیں کسی بھی موقع پر جہاں کہیں یا د آئیں کر سکتا ہے ۔

## متفرقات

1: واذکرواللہ فی ایام معدودات ..... ( سورۃ البقرۃ آیت نمبر203)

ایام معدودات سے مراد ایام منیٰ ہیں اور یہی ایام تشریق بھی ہیں اور یہی رمی جمار کے دن بھی ہیں یہ دو یا تین دن یوم النحر کے بعد ہیں فمن تعجل کے تحت جو دو دن میں جلدی جانا چاہیے وہ یوم النحر کے ساتھ مل کر 3دن پورے کر لے گا اور 49 کنکریاں مارے گا جبکہ اگر کوئی ایام منیٰ میں سے یوم النحر کے بعد تیسرے دن بھی ٹھہر نا چاہے تو پھر وہ 70 کنکریاں پوری کرے گا اور وہ 4دن ایام منیٰ کے ہوں گے۔

2یہاں پر حاجی مخاطب ہیں کہ رمی کے وقت تکبیر پڑھیں اور رزق عطا ہونے پر ہر نماز کے بعد بھی تکبیر پڑھا کریں ۔

3:ذکر سے مراد رمی کے وقت اور نمازوں کے بعد تکبیر پڑھنے کا حاجیوں کو حکم ہے ،تلبیہ کا نہیں۔

4:تکبیرات پڑھنے کا وقت :احضرت عمرؓ، حضرت علیؓ، حضرت ابن عبادؓ کے نزدیک تکبیرات عرفات کے دن فجر سے ایام تشریق کے آخری دن عصر تک پڑھی جائیں گی۔

۲:جبکہ حضرت ابن مسعودؓ اور حضرت امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک تکبیرات پڑھنے کا وقت یوم عرفات کی فجر سے یوم النح کی عصر تک ہے۔

5:تکبیرات کے الفاظ یہ ہوں گے :

اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر اللہ اکبر و للہ الحمد

جبکہ یہ الفاظ بھی کافی سمجھے گئے ہیں لا الہ الا اللہ وا للہ اکبر و للہ الحمد

6:رمی جمار میں یوم النحر کو صرف جمرہ عقبہ کو کنکریاں ماری جاتی ہیں جس کا وقت طلوع شمس کے بعد زوال سے پہلے تک ہو تا ہے جبکہ باقی دنوں میں تینوں جمروں کو زوال کے بعد سے لے کر غروب سے پلے تک کنکریاں مارنی ہوتی ہیں۔

7:اگر کسی نے رمی نہ کی یا تین سے زائد کنکریاں رہ گئی تو اس کے ذمے بطور کفارہ "قربانی" واجب ہو گی۔

8:جو کو ئی ایام تشریق میں منیٰ میں رات بسر نہ کرے ،تو اس پر بھی قربا نی دینا واجب ہے کفارہ کے طور پر ،سوئے "سقایۃ الحاج" کے (یعنی جو حاجیوں کو پانی پلانے پر مامور ہیں ان پر منیٰ میں رات گزارنا ضروری نہیں )383

حج سے متعلق مضمون میں اگر

حضرت مصلح موعودؓ کی کتاب تفسیر کبیر

سے استفادہ نہ کیا جائے تو کفرانِ نعمت ہو گا۔آپ کی بیان کردہ تفسیر سے چیدہ چیدہ مضامین درج کیے جاتے ہیں ان مضامین کے مطالعہ سے جہاں حج کے مضمون پر روشنی ملتی ہے وہاں حضرت مصلح موعودؓ کی تحقیق اورنورِ فراست کا بھی اقرار کرنا پڑتا ہے۔

ان اصفا و المروہ من شعائر اللہ فرماتاہے کہ صفا اور مر و ہ دونوں پہاڑیاں یقینا اللہ وہ پہاڑیاں ہیں جن کے درمیان حج اور عمرہ میں خانہ کعبہ کے طواف کے بعد سعی کی جاتی ہے اور سات دفعہ چکر لگایا جاتا ے بعض نے کہا ہے کہ چودہ دفعہ دوڑنا چاہیے جگر یہ کمزور خیال ہے اصل میں سات دفعہ ہی سعی ہے اور یہی رسول کریم ﷺ سے ثابت ہے صفا سے شروع کر کے مروہ پر جاتے ہیں اور وہاں سے صفاپر آتے ہیں یہ سعی چونکہ حضرت ہاجرہ اور حضرت اسمعیلؑ کی یاد گار ہے اس لیے یہ پہاڑیا ں اللہ تعالیٰ کا ایک بہت بڑا نشان ہیں حضرت ابراہیمؑ کو حکم دیا گیا تھا کہ اپنی بیوی ہاجرہ اور بچے اسمعیل کو عرب کی بے آب و گیا وادی میں چھوڑ آئو چنانچہ حضرت ابراہیمؑ نے اس حکم کی تعمیل کی اور حضرت ہاجرہؓ اور اسمعیلؑ کوانھوں نے خانہ کعبہ کے پاس لا کر بسادیا جہاں پانی کا ایک قطرہ اورگھاس کی ایک پتی تک نہ تھی صرف ایک ،مشکیزہ پانی اور ایک تھیلی کھجوروں کی آپ نے انہیں دی اور پرنم آنکھوں کے ساتھ اللہ تعالی سے دعائیں مانگتے ہوئے رخصت ہو گئے جب پانی ختم ہواتو حضرت امعیلؑ کو پیاس لگی اور اآخر شدت پیاس کی وجہ سے وہ تڑپنے

لگ لئے حضرت ہاجرہ سے ان کی پیاس کی تکلیف دیکھی نہ گئی اور وہ پانی کی تلاش میں ادھرادھر دوڑیں مگر پانی نہ ملا قاریب ہی صف پہاڑی تھی وہ دوڑکر اس پر چڑھ گئیں کہ شاید کوئی شخص نظرآئے اور وہ اس سے پنی مانگیں مگرجب وہاں سے سے کوی سؤشخص دکھائی نہ دیا تو دوسری پہاڑی مروہ پر دوڑ کر چڑ گئیں اور وہاں سے بھی کوئی نظر نہ آیا تو پھر صفاکی طرف آئیں اور اس طرح انہوں نے سات چکر کاٹے آخری چکر میں‌جب وہ مروہ پر تھیں ان کو ایک آواز آئی حضرت ہاجرہ نے پکار کر کہا کہ اے شخص جس کی یہ آواز ہے اگر تو ہماری مدد کر سکتاہے تو کر یہ آواز اللہ تعالیٰ کے ایک فرشتہ کی تھی اس نے کہا ہاجرہ جا اور دیکھ کہ اسمعیل کے پائوں کے نیچے خداتعالیٰ نے ایک چشمہ پھوڑ دیا ہے چناچہ وہ واپس آئیں اورانہوں نے دیکھا کہ جہاں حضرت اسمعیلؑ شدتِ پیاس کی وجہ سے تڑپ رہے تھے وہاں پانی کا ایک چشمہ پھوٹ رہا ہے اور بڑے زور سے اس میں سے پانی نکل رہا ہے زمزم کا کنواں وہی چشمہ ہے جو حضرت اسمعیلؑ کے لیے معجزانہ طور پر پھوڑا گیا تھا۔ چنانچہ اس چشمہ کی وجہ سے پھر اس قدر ترقی ہوئی کہ اللہ تعالیٰ نے وہاں عظیم الشان شہر قائم کر دیا۔ غرض صفا اورمرہ کاذکر کرکے اللہ تعالیٰ نے اس امر کی طرف توجہ دلائی ہے کہ جو لوگ صبر کرتے اور استقامت کے ساتھ خدمت دین میں حصہ لیتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کو کبھی ضائع نہیں کرتا و ہ ہاجرہ اور اسمعیل کی طرح انہیں اپنے آسمانی نشانات دکھاتا اوردائم زندگی اور غیر معمولی انعامات عطا کرتا ہے اگر تم بھی صبر کرو گے تو اللہ تعالیٰ تمہیں بھی ایسے ہی انعامات سے نوازے گااور تمہیں بھی شعائر اللہ میں داخل کردے گا۔

فلا جناح علیہ ان یّطوف بھما چونکہ بعض لوگ یہ خیال کرتے تھے کہ صفا اور مروہ پر جانا گناہ ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ لا جناح ورنہ یہ مراد نہیں کہ جائو یانہ جائو تمہارا اختیار ہے کیوں کہ حج اور عمرۃ میں صفا اور مروہ کے درمیان سعی ضروی ہوی ہے اسی طرح فلاجناح کے یہ بھی معنے ہیں کہ طواف جائز ہے کیونکہ جب اس چیز کے متعلق جسے لوگ حرام جائیں فتو ی دیا جائے تو اس وقت اس فقرہ کے معنے صرف اس خیال کی نفی کری ہوتی ہے نہ کہ اس کا جواز بتانا۔ حضرت عائشہؓ کا یہی مذہب تھاکہ طواف ضروری چنانچہ بخاری جلد اول باب وجوب الصفا والمرہۃ وجعل من شعائر اللہ میں حضرت عائشہؓ کے بھانجے عرہ بن زبیر سے ایک رویت مروی ہے کہ انہوں نے حضرت عائشہؓ سے سوال کیا کہ اس آیت سے تو یہ معلوم ہوتاہے کہ طواف جائز ہے ضروری نہیں اس پر انہوں نے جواب دیا کہ بئسما قلت یا بن اکتی ان ھذہ لو کانت کما اولتھا علیہ کانت لا جناح علیہ ان لا یطوف بھمایعنی اے میرے بھانجے تو نے یہ بہت ہی

غلط استدلال کیاہے اگر یہ بات اسی رنگ میں ہوتی جیساکہ تم کہہ رہے ہر تو عبارت یوں ہوتی کہ لا جناح علیہ ان لا یطوف بھما اور پھر فرمایا وقد سن رسول اللہ ﷺ الطواف بینھما

فلیس لاحد ان یترک الطواف بینھما آنحضرت ﷺ کی سنت یہی تھی کہ ااپ صفا اور مرہ کا طواف کیا کرتے تھے پس کسی شخص کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ اس سنت کے خلاف معنی کرے

بہر حال حضرت عروہ بن زبیر جو حضرت عائشہؓ کے بھانجے تھے ان کا یہی مذہب تھا کہ طواف ضروری نہیں اسی طرح حضرت ان عباسؓ حضرت انسؓ عطا اور مجاہد کا بھی یہی قول ہے طواف ضروری نہیں امام احمد بن حنبل کا یہ مذہب یہ ضروی تو نہیں مگر کسی شخص کو نہیں چاہیے کہ وہ جان بوجھ کر طواف چھوڑے ہاں اگر بلا ارادہ چھوٹ جائے تو کوئی گناہ نہیں مگر مناسب یہی ہے کہ نہ چھوڑے امام شافعی اور مالیؒ کے نزدیک صفا اور مروہ کا طواف واجب ہے اور ارکانِ حج میں سے ہے اور ثور ی اور امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک اگر کوئی چھوڑ دے اور بغیر طواف کئے حج پوراکرے تو اس پر قربانی لازم ہے حضرت عائشہؓ نے فلا جناح علیہ ان یطوف بھم کہنے کی وجہ یہ بتائی ہے کہ انصار مسلمان ہونے سے پہلے منات بت کے لیے احرام باندھاکرتے تھے جس کی مشلل کے پس لوگ عبادت کیا کرتے تھے اور اس زمانہ میں جو شخص احرام باندھتا وہ صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنے کو گناہ سمجھا کرتے تھے لیکن اب اس کے متعلق کیا حکم ہے اس پراللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی ( بخاری کتاب الحج)پس چونکہ اس وقت ایک جماعت ایسی تھی جو صفااور مروہ کے درمیاں طواف کرنے کو جائز نہیں سمجھتی تھی اس لیے اگرکوئی شخص یہ پوچھے کہ اس میں کوئی گناہ تو نہیں تو اس کا جواب یہی ہو گا کہ کوئی گناہ نہیں باقی ہورہا یہ سوال کہ یہ سعی صرف جائز ہے یا واجب تو یاد رکھنا چاہیے کہ قرآن کریم نے صرف یہ بحث اٹھائی ہے کہ جو لوگ اس کام کو غلطی اور گناہ قرار دیتے ہیں وہ درست نہیں کہتے ورنہ رسول کریم ﷺ کی سنت سے اس کا ضروری ہونا ثابت ہے پس لا جناح علیہ ان یطوف بھما کے یہ معنے نہیں ہیں کہیہ کام اختیاری ہے کوئی کرے یا نہ کرے بلہ درحقیقت یہ نصیحت کا ایک طرق ہے کہ جب کسی ضروی بات کی طرف انسان توجہ نہ کرے تو کہتے ہیں کہ یہ بات گناہ نہیں۔یعنی تم نے جو ادھر توجہ نہیں کی تو شاید گناہ سمجھ کرنہیں کی حالانکہ یہ توضروری بات تھی ان معنوں کو سورہ نساء کی یہ آیت بالکل حل کر دیتی ہے کہ وان امراۃ خافت من بعلھا نشوزااو اعراضا فلاجناح علیما ان یصلحا بینموٗھما صلحا والصح خیر(نساء آیت 12)

یعنی اگر کوئی عورت اپنے خاوند کے نشوز یا اعراض سے ڈرتی ہو تو اگر وہ آپس میں کسی طریق پر صلح کرلیں تو اس میں کوئی گناہ کی بات نہیں اور صلح بہت اچھی چیز ہے اس آیت میں فلا جناح علیہما کے جو الفاظ استعمال کئے گئے ہیں ان کا بھی یہی مطلب ہے کہ میاں بیوی سوچیں کہ صلح سے رہنا کوئی گنا ہ نہیں اور اگر عورت کے قصور کی وجہ سے مرد کو غصہ ہے تو وہ چھوڑدے اور اگر عورت کا۔قصور نہیں تومرد اپنی اصلاح کر لے پس جس طرح اس آیت میں صلح کے متعلق فلا جناح کے الفاظ استعمال کئے گئے ہیں اسی طرح فلا جنا ح کے الفاظ ستعمال کئے گئے ہیں اسی طرح فلاجناح علیہ ان یطوف بھما میں جہاں اسے ناجائز سمجھنے والوں کے خیال کی نفی کی گئی ہے کہ صفا اور مروہ کا طواف کوئی گناہ کی بات نہیں یعنی تم جو اسھر توجہ نہیں کر رہے تو شاید گنا ہ سمجھ کر نہیں کررہے حالانکہ یہ تو ضروری بات ہے

ومن تطوع خیر ا میں اللہ تعالیٰ نے اس طرف اشارہ فرمایا کہ اگر کوئی شخص نیکی کے کاموں میں اس لئے حصہ لیتا ہے کہ ان کے بدلہ میں اسے کوئی چیز مل جائے تو یہ ایک سودا ہے اور اللہ تعالیٰ سے سودا کرنا کوئی پسندیدہ فعل نہیں۔عبادت تو انسان کو اللہ تعالیٰ کے ان احسانات کے شکر کے طور پر بجا لانی چاہیے جو اللہ تعالیٰ نے اس پر کئے ہیں نہ اس لئے کہ اگر میں نے عبادت نہ کی تو مجھے کوئی انعام نہیں ملے گا عبادت کے مقابلہ میں انعام کی خواہش ایک ادنی خواہش ہے اصل مقام یہی ہے کہ انسان محض اللہ تعالیٰ کی اضا اور اس کے بے پایاں احسانات کے شکر کے طور پر اپنا سر اس کے حضور جھکائے اور رات دن اس کی عبادت میں مشغول رہے یہ امر یاد رکھنا چاہیے کہ ومن تطوع خیر ا کے الفاظ سے وجوب طواف کی نفی نہیں کی گئی بلکہ مراد یہ ہے کہ عمرہ جتنی بار کرو اتا ہی زیادہ ثواب ملے گا اسی طرح حج بھی اگرایک سے زیادہ دفعہ کر سکو تو یہ بھی تمہارے لیے موجب ثواب ہو گا گویا اس آیت میں وجوبِ طواف کی نفی نہیں بلکہ یہ تحریک کی گئی ہے کہ حج اور عمرہ دونوں بار بار کرنے چاہیں ار باربار ان مقامات مقدسہ کی ایارت کے لیے آتے رہنا چاہیے۔

فان اللہ شاکر علیم فرمایاتم خداتعالیٰ سے سودانہ کروبلکہ اسی پر سچا توکل رکھو وہ تمہاری نیکیوں کو ضائع نہیں کریگا اور تمہیں خود ان کی بہتر سے بہتر جزادے گا و ہبہت قدر دان اور بہت جاننن والا ہے شاکر کے ساتھ علیم کا اضافہ اس لئے فرمایا کہ انسان کو جو جزائیں ملتی ہیں ان کی کئی اقسام ہیں بعض جزائیں انسان کو تباہ کر دینے والی ہوتی ہیں اگر کسی اندھے کو عینک لگانے کے لیے دی جائے یا کسی جزامی کو اچھے کپڑے دے دیئے جائیں تو وہ چیزیں اس کے کام نہیں

آسکتیں۔خواہ وہ کتنی قیمتی کیوں نہ ہوں اسی لیے فرمایا میں تمہارے حالات کو خوب جانتا ہوں انہی کے مطابق میں تمہیں انعام دوں گا اور تمہیں ایسی جزا دوں گا جو تمہیں دائمی طور پر فائدہ پہنچانے والی ہو گی۔384

یہاں سے حج اور عمرہ کے احکام کا آغاز ہوتا ہے۔حج اسلامی ارکان میں سے ایک اہم رکن ہے۔اور ہر شخص جو بیت اللہ کا حج کرنا چاہے۔اس کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ وہ میقات اُن مقامات کو کہتے ہیں جہاں پہنچنے پر اسلامی ہدایات کے مطابق حاجیوں کو احرام باندھناپڑتا ہے مدینہ منورہ کی طرف سے آنے والوں کے لیے ذو الحلیفہ شام کی طرف آنے والوں کے لیے جحفہ ، عراق کی طرف سے آنے والوں کے لیے ذاتِ عرق ،نجد کی طرف سے آنے والوںکے لیے قرن المنازل اور یمن کی طرف سے اانے والوں کے لیے یلملم میقات مقرر ہیں پاکستان سے جانے والوں کے لیے یلملم ہی میقات ہے اور حا جیو ں کو جہاز میں ہی احرام باندھنا پڑتا ہے جو لوگ ان میقات کے اندر رہتے ہوںانہیں احرام کے لیے با ہر جانے کی ضرورت نہیں وہ اپنی اپنی جگہوں سے ہی احرام باند سکتے ہی احرام کا طریق یہ ہے انسان حجامت بنوا کر غسل کرے خوشبو لگائے اور اس کے بعد سلے ہوئے کپڑے اتار کر ایک چادر تہبند کے طور پر کمرسے باندھ لے اور دوسری چادر جسم کے اوپر اوڑھ لے اور سے کو ننگا رکھے اور دو رکعت نفل پڑھے اور اس کے بعد اپنے اوقات کا اکثر حصہ تکبیر اور تلبیہ اور تسبیح و تحمید میں بسر کرے اور بار بار

لبیک الھم لبیک لاشریک لک لبیک ان الحمد و النعمۃ لک والاملک لا شریک لک لبیک

کہتا رہے ہر نماز کے بعد خصوصیت کے ساتھ بلند آواز کے ساتھ تلبیہ کہنا چاہیے محرم کے لیے سلے ہوئے کپڑے یعنی قمیض شلوار پاجامہ یا کوٹ وغیر ہ پہنا سر کو ڈھانپناجرابیں پہننا خوشبوع لگانا خشبوع دار رنگوں سے رنگے ہوئے کپڑے سر منڈوانا ناخن اتارنا جوئیں نکالنا یا انکو مارنا جنگل کے کسی جانور کا شکار کرنا شکارکے جانور کو ذبح کرنا کسی کو شکارکے لیے کہنا یا کسی شکاری کیمدد کرنا ،شہوانی تعلقات قائم کرنا یا شہوانی گفتگو کرنا فحش کلامی کرنا یا فحش اشعار پڑھنا فسق و فجور اور لڑائی جھگڑے میں حصہ لینایہ سب امور ناجائز ہوتے ہیں البتہ محرم غسل کرسکتاہے محرم عورت کے لیے بھی ان ہدایات کی پابندی ضروری ہے البتہ اسے بے سلے کپڑے پہننے کی ضروت نہیں اسے اپنا معمولی لباس یعنی قمیص پا جامہ اور دوپٹہ ہی رکھنا چاہیے البتہ وہ برقعہ نہیں اوڑھ سکتی۔

